# Short Prayers for Family Worship.

# مختصر دُعائیں

## خانگی عبادت کیواسطے

مرتبہ پادری ایچ سٹوبرٹ صاحب

جسکو

پادری ایس گھوش صاحب-ایس-پی-جی مشن دہلی نے ترجمہ کیا

سنہ ۱۹۰۱ء

کرسچن نالج سوسائٹی

لاہور

طبع اول ۱۰۰۰ جلد S. P. C. K. قیمت ۴ر

نمبر 3 8 ق

# اِلتماس مترجم

سٹوبرٹ صاحب کی مختصر دعاؤں کی کتاب جسکا ترجمہ اب شائع کیا جاتا ہو انگلستان میں کثرت سے مسیحی خاندانوں میں استعمال کیجاتی ہی۔ ہمیں امید ہو کہ یہہ کتاب ہندوستانی مسیحیوں میں بھی اسی کثرت سے رواج پائیگی اور خانگی دُعاؤں میں حقیقی عبادت کی روح کو ترقی دینے کا باعث ہوگی۔ اس ترجمہ میں تین دُعائیں ضروری سمجھکر ایزاد کی گئی ہیں۔ وہ مشنوں کی ترقی کے لئے۔ اور ایک عید صعود کے لئے مترجم خاص کر مِس سٹوبرٹ صاحبہ کا ممنون ہی جنہوں نے مہربانی سے اُسکو ترجمہ کی اجازت دی ہی خُداوند اِس کتاب پر اپنی برکت نازل کرے اور اُس کے ذریعہ سے بہت سے لوگوں کی روحانی ترقی ہو۔ آمین +

# فہرست مضامین

# مختصر دعائیں

# خانگی عبادت کے واسطے

---

## اتوار کی صبح

اہلِ خاندان کھڑے ہو کر ان مزامیر میں سے ایک کو مل کے پڑھیں۔

۳۴ و ۲۶ و ۲۷ و ۳۴ و ۸۴ و ۹۲ و ۱۲۲ و ۱۳۸ +

بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور خاندان کا بزرگ کہے +

ہم دعا مانگیں

ای خداوند ہم اپنی نالائقی کا اقرار کر کے تیرے نزدیک آتے ہیں اور تیری منت کرتے ہیں کہ ہماری گذشتہ خدمتوں کی خطاؤں اور

نقصوں کو بخش دے اور اُنہیں بالکل مٹا ڈال اپنے عزیز بیٹے یسوع مسیح
ہمارے خداوند کے قیمتی خون کے وسیلے سے۔ آمین +

ای ہمارے باپ تو جو آسمان میں ہے وغیرہ +

ای قدّوس اور کمال رحیم باپ تُو نے اپنی مہربانی سے ہمیں یہاں ایک
مقام بخشا ہے جو تیری عبادت کیواسطے مخصوص ہے ہمارے دلوں کو
رجوع کر کہ تیرے اُس پاک مکان کی تعظیم کریں۔ اپنی عنایت سے آج
کے روز وہاں اپنی حضوری کا جلوہ ہمیں دکھا۔ ہماری سب نالائقی
کو معاف فرما۔ اور یہہ توفیق بخش کہ ہم اپنے آپکو جسم اور روح سمیت ایسی
قربانی ہونے کے لئے نذر کریں جو زندہ اور پاک اور تجھے پسندیدہ ہو۔
اپنی پاک روح کا بیش قیمت انعام ہمیں بخش تاکہ ہمارا دل اور زندگی دونوں
مقدّس ہوں اور ہم آخر کار تیری آسمانی ہیکل میں داخل ہونیکے لائق سمجھے



جائیں اور ابدالآباد تیری حمد کرتے رہیں ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے آمین +

ای خداوند ہم تجھ سے عرض کرتے ہیں کہ اپنے اُن بندوں کو جو آج کے
روز مقدّس سکرامنٹ میں تیرے عزیز بیٹے کی موت کو یاد کرینگے اور اُسکے جسم
اور خون کی شراکت کو حاصل کرینگے یہہ عنایت کر کہ وہ تیرے پاک دسترخوان
کے پاس سچّی توبہ ایمان شکرگذاری اور محبّت کے ساتھ حاضر ہوں اور تیرے
فضل اور تیری آسمانی برکت سے معمور ہو کر اپنے گناہوں کی معافی اور اُسکی اذیت
کے باقی سب فائدے حاصل کریں اُسی یسوع مسیح ہمارے خداوند کے وسیلے
سے۔ آمین +

ای قادر مطلق خدا ہم کمال عاجزی کے ساتھ تجھ سے عرض کرتے ہیں
کہ اُن دُعاؤں اور حمدوں کو قبول فرما جو آج کے روز تیری کلیسیا تمام دُنیا میں
تیری نذر کریگی۔ جو اب تک اندھیرے اور موت کے سایہ میں بیٹھے ہیں اُن سب

کی آنکھوں کو کھول اور منوّر کر اور اُن کے قدموں کو سلامتی کی راہ پر ڈال +

اے خداوند اُن سب کو یاد فرما جو تیرے گھر میں حاضر ہونے سے کسی طرح
رک گئے ہیں اور اُن سب کو بھی یاد کر جو فضل اور تعلیم کے وسائل سے محروم
ہیں۔ اپنے پاک کلام اور سکرامنٹوں کے خادموں (خاصکر اس علاقہ کے
بشپ اور اِس مقام کے پاسٹر) کو اپنی روح کا دوچند حصّہ عنایت
کر اور ہم کو مائل کر کہ تیرے پاک کلام کو دیانتدار اور نیک دلوں سے قبول
کریں اور صبر کے ساتھ پھل لاتے رہیں۔ اُن سب کو جو بچّوں یا بیلیوں
کی تعلیم میں مصروف ہونگے اپنی پاک روح سے ہدایت کر۔ اے خداوند
تیری خاص برکت ہمارے رشتہ داروں۔ دوستوں اور ہمسایوں
پر ہوتی رہے اور ہمیں اور اپنی ساری کلیسیا کو یک دلی سے ایسی
خدمت کرنے کی توفیق بخش کہ تجھے خوش کر کے تیرے اُن وفادار
خادموں کے ساتھ جو انتقال کر گئے ہیں اُس آرام میں داخل ہوں
جو تیرے لوگوں کے واسطے باقی ہے۔ ہمارے نجات دہندہ یسوع



مسیح کے وسیلے سے جس کی باپ اور روح قدس کے ساتھ تمام حمد
اور شکرگذاری ابد تک ہوتی رہے۔ آمین +

قادرِ مطلق اور رحیم خدا اب سے لیکر ہمیشہ تک ہمیں اور اپنے تمام
وفادار بندوں کو برکت دے اور محفوظ رکھے۔ آمین +

## انوار کی شام

اہلِ خاندان کھڑے ہو کر ان مزامیر میں سے ایک کو پڑھیں۔ ۲۷ و ۳۴
و ۶۵ و ۱۰۳ +

بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور خاندان کا بزرگ کہے۔

اب ہم دُعا مانگیں

اے ہمارے باپ تو جو آسمان میں ہے وغیرہ +

ای خداوند ہم تیرے اِس دِن کا اور اُن تمام خدمتوں اور برکتوں
کا جو آج ہم کو پہنچی ہیں تیرا شکر کرتے ہیں۔ اور منّت کرتے ہیں کہ تو
اپنی کمال مہربانی سے ایسا کر کہ یہ دن جو تیرے نام سے نامزد ہیں
ہمارے لئے زمین ہی پر آسمانی دن ہو جائیں۔ اور اُن کی روشنی
زمین سے آسمان تک ہماری ہدایت کرے۔ جس سے تیرے فضل
کی حمد و تمجید ہو۔ آمین +

ای قادرِ مطلق اور ازلی خُدا تُو ہی آسمان اور زمین کی سب
چیزوں پر حکومت کرتا ہی۔ رحم کر کے ہماری دُعائیں سُن اور اس علاقہ
کے لوگوں کو وہ تمام چیزیں عنایت کر جو اُن کی روحانی بہبودی کے
لئے درکار ہیں۔ (خاص شکر[1] . . . .) ایمانداروں کو قوّت اور استقلال
بخش بیماروں کی خبر لے اور اُن کو صحت بخش۔ بدوں کے دلوں کو نرم کر

[1] اگر کوئی خاص دُعا ہو تو اُسکو اس جگہ شامل کر لینا چاہیئے +



اور پھیر دے۔ بے پرواؤں کو ہوشیار کر۔ گرے ہوؤں کو اُٹھا۔ توبہ کرنیوالوں
کو بحال کر۔ اُن تمام چیزوں کو جو تیری سچّائی کی ترقی کو روکتی ہیں دُور کر دے۔
اور ہم سب کو اپنی پاک کلیسیا کے احاطہ میں ایکدلی اور ہمخیالی سے متحد کر۔ یہہ تیرے
نام کی عزت و تعظیم کیواسطے ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے ہو۔ آمین +

ای خداوند تُو نے اپنے مقدس رسول کی معرفت ہمیں سکھایا ہی کہ تیری اُمت
کیواسطے ایک آرامگاہ باقی ہی۔ ہمیں فی الحقیقت اپنی اُمت بنا تاکہ ہم اُس
آرامگاہ میں داخل ہوں ایسا کر کہ تیری جلیل۔ با امن اور ابدی سلطنت کا
خیال اسطرح ہمارے دلوں میں جم جائے کہ ہمیں اس مسافرت کی محنتوں
اور تکلیفوں کو صبر سے سہنے کا حوصلہ ہو جائے۔ ای خداوند تیرا مبارک نور ہمارے
تمام دلوں کو منّور کرتا رہے۔ یہاں تک کہ ہم حقیقی آرام کے مُلک میں پہنچکر ابدی
سبت کی خوشی حاصل کریں +

ای خداوند ایسا کر کہ ہماری دُعائیں تیرے حضور میں پہنچیں جہاں کہ تُو ابدی

جلال کے تخت پر جلوس فرماتا ہے یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

ای خداوند تو اسرائیل کا وہ محافظ ہے جو کبھی نہ اونگھتا ہے نہ سوتا۔ رحم فرما کر آجکی رات ہماری نگہبانی کر اور موت کی گھڑی کو ہمیں ہمیشہ یاد دلاتا رہ۔ تاکہ اسوقت تجھ میں آرام کریں +

ای خداوند ہم تیری منت کرتے ہیں کہ جسوقت اور جسطرح تجھے پسند ہو ہمیں اپنے برگزیدوں کی جماعت میں ملائے صرف اتنا ہو کہ اسدن ہم بے قصور اور بے عیب پائے جائیں۔ تیرے اکلوتے بیٹے یسوع مسیح کے وسیلے سے جس کی تیرے اور روح قدس کے ساتھ تمام عزت و تعظیم اب اور ابد تک ہوتی رہے۔ آمین +

ای خداوند رحمت کے کان ہماری دعاؤں کی طرف لگا اور ہمارے دلوں کو اپنے فضل سے ایسا معمور کر دے کہ تجھ سے بے ریا محبت رکھکر ہم تیرے فضل کی پناہ میں ہمیشہ محفوظ رہیں اور ہماری تمام دعائیں اور



خدا میں مقبول ہوں۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

خدا قادر مطلق ہمیں آرام کی رات اور کامل انجام نصیب کرے۔ اور اپنے تمام دیانتدار خادموں کے ساتھ اب سے لیکر ابد تک محفوظ رکھے۔ آمین +

## پیر کی صبح

اہل خاندان کھڑے ہوکر ہفتیواں مزمور یا مہینے کے اس دن کا کوئی مقرری مزمور پڑھیں بعدازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور خاندان کا بزرگ یوں کہے +

ہم دعا مانگیں

خداوند ہم پر رحم کر

مسیح ہم پر رحم کر

خداوند ہم پر رحم کر

ای ہمارے باپ تو جو آسمان میں ہے وغیرہ +

ای خدا ہمارے آسمانی باپ ہم تو تجھ میں جیتے اور چلتے پھرتے اور موجود
ہیں۔ ہم عاجزی سے اُن رحمتوں کا جو تو ہم پر ہر روز از سرِ نو نازل کرتا ہے تیرا
شکر کرتے ہیں۔ زندگی اور صحت۔ خوراک اور پوشش رشتہ داروں اور دوستوں
تیرے مقدّس فرشتوں کی نگہبانی اور تیری پاک روح کی تمام مہربانی اور
رہائی اور نظرِ کرم اور فضل کا بھی شکر کرتے ہیں خواہ ہم اُس سے واقف ہوں یا
ناواقف۔ ایسا کر کہ جو چیزیں ہمیں ملتی ہیں ہم اُنہیں تیری بخشش سمجھیں
اور ہمیشہ تیرے خوف سے اور تیرے جلال کے لئے زندگی بسر کرنے کی
کوشش کریں +

ای خدا تو آدمی کی روش کو دیکھتا اور اُسکے سارے قدموں کو شمار کرتا
ہے۔ ہم عاجزی سے تیری منّت کرتے ہیں کہ اپنی بڑی محبت سے اِس ہفتے
میں اور ہمیشہ ہماری ہدایت کیا کر اور ہمارا محافظ رہ۔ اور ہمیں یقین دلا کہ اس
جہان کی تمام مسافرت میں تو ہم پر نظر رکھتا ہے اور ہمیں صاف صاف معلوم
ہو جائے کہ تو ہم سے کیا کیا چاہتا ہے ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے



سے۔ آمین +

ای خداوند تیرا حکم ہے کہ کوئی آدمی سُست نہ رہے۔ زندگی کی جس
حالت میں تجھے اپنے بندوں کو رکھنا پسند آیا ہے اُسکے فرائض ادا کرنے
کی آج ہمیں توفیق دے۔ تیری برکت ہم پر۔ ہمارے کاموں پر ہمارے مرتبہ
پر اور ہماری اور سب چیزوں پر رہے ہمیں طاقت دے کہ دنیا۔ جسم اور
شیطان کی آزمایشوں کا مقابلہ کر سکیں۔ تیری نیک روح کی ہدایت پر
چلیں۔ ہمارا چال چلن پاکیزہ اور سنجیدہ ہو ہمارے کاروبار راست اور
منصفانہ ہوں۔ ہم اپنے خیالوں باتوں اور کاموں میں خبردار رہیں اپنے
کام کاج میں محنت کش ہوں اور تمام باتوں میں حدِ اعتدال سے نہ بڑھیں
ہم پر فضل کر کہ جو جو لیاقتیں تو نے ہمیں بخشی ہیں اُن سب کو دیانتداری
سے بڑھاتے رہیں اور ایسا کر کہ ہم دنیا کے کسی کام یا خوشی کے سبب
آئندہ زندگی کی تیاری کرنے سے نہ رکیں۔ اپنے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے آمین +

اے خداوند ہم تیری منت کرتے ہیں کہ تمام بنی آدم پر رحم کر۔ اپنی پاک
کلیسیا کو برکت دے خاصکر اُسکی اُس شاخ کو جو تو نے اس ملک میں لگا دی ہو۔
اُسکے سب بشپوں پریسبٹروں اور ڈیکنوں پر خصوصاً اُن پر جو اس حلقے میں خدمت
کرتے ہیں برکت نازل کر۔ بادشاہ قیصر ہند اور اُس کے سب ماتحت حاکموں پر
ہمارے رشتہ داروں اور اس خاندان کے غیر حاضر فرزندوں اور اور لوگوں پر
ہمارے دوستوں اور محسنوں پر غریبوں بیماروں اور مصیبت زدوں پر
بھی مہربانی کی نظر رکھ ہر ایک کو اے خداوند وہ بخشش عطا کر جو تو اُسکے لیے بہتر
سمجھتا ہے۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

اے خدا! ہم آج کے لئے اپنے آپ کو تیرے سپرد کرتے ہیں تیری
خاص حضوری کی نعمت دن بھر ہمارے ساتھ رہے ایسا کر کہ تمام دن ہم
تجھ کو فراموش نہ کریں بلکہ تیری عبادت اور یاد میں رہ کر شام کو پھر تیرا شکر کر سکیں
اپنے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +



ہمارے خداوند یسوع مسیح کا فضل خدا کی محبت اور روح القدس کی
شراکت ہم سب کے ساتھ ہمیشہ رہے۔ آمین +

## پیر کی شام

سب لوگ بیٹھ جائیں اور خاندان کا بزرگ پاک کلام میں سے کچھ پڑھے
بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور وہ کہے۔

ہم دعا مانگیں

(گناہوں کا اقرار جسے سب ملکر پڑھیں)

اے قادر مطلق باپ آسمان اور زمین کے مالک ہم اقرار کرتے ہیں
کہ ہم نے اپنے ہی قصور کے سبب خیال اور قول اور فعل سے تیرے
گناہ کئے ہیں۔ اے خداوند ہم پر رحم کر۔ اپنی بڑی شفقت سے ہم پر رحم کر
اپنی رحمتوں کی کثرت کے طفیل ہمارے گناہ مٹا دے۔ ہماری بدی
کو خوب دھو ڈال۔ اور گناہوں سے ہمیں پاک کر یسوع مسیح کے

وسیلے سے۔ آمین +

ای خداوند ہم اپنی روح اور جان اور جسم کو تیرے حضور نذر کرتے ہیں اور ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ اپنے بندوں پر رحم کر۔ ہماری روحوں کو شفا بخش اور ہماری قربانی کو قبول فرما۔ یسوع مسیح کی خاطر سے آمین +

ای ہمارے باپ تو جو آسمان میں ہی وغیرہ +

ای قادر مطلق خدا اور باپ تیری طاقت اور فضل کی پناہ میں ہمارے تمام دِن گذرتے ہیں۔ ہم گذشتہ دن کی تمام رحمتوں کا اور تیری بڑی بڑی برکتوں کے جاری رہنے کا شکر کرتے ہیں۔ اور جو جو اچھے نمونے ہم نے دیکھے۔ جو جو اچھی باتیں ہم نے سُنیں یا پڑھیں۔ جو جو پاک خیال اور نیک خواہشیں تیرے روح القدس نے آج ہمارے دلوں



میں ڈالی ہیں اُن سب کے بھی شکرگذار ہیں۔ ای خداوند ایسا کر کہ یہہ سب نعمتیں ہمارے حق میں بے فائدہ نہ رہیں۔ بلکہ ہم میں وہ تاثیر پیدا کریں جس کے واسطے تُو نے وہ عطا کی ہیں۔ یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

ای قادر مطلق خدا بغیر ایمان کے تجھے پسند آنا ناممکن ہی۔ ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ اپنے بیٹے یسوع مسیح پر ہمیں ایسا کامل ایمان عطا کر جو تیرے حضور کبھی ملامت کے قابل نہ ٹھہرے اور چونکہ تُو نے ہمیں اسواسطے بلایا ہی کہ تیرے فضل کو پہچانیں اور تجھ پر ایمان لائیں۔ اِس لئے ہمیں ایسی توفیق بخش کہ جو باتیں ہمارے اقرار کے خلاف ہیں اُن سے پرہیز کریں اور جتنی باتیں اُس کے موافق ہیں اُن کی پیروی کریں۔ ہمارے خداوند یسُوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

اِس موقع پر اُن خاص کالکٹوں اور دُعاؤں میں سے جو
صفحہ ۴۴ تا ۸۰ پر درج ہیں ایک یا زیادہ دُعائیں حسب ضرورت
شامل کی جا سکتی ہیں +

اے قادرِ مطلق خُدا تُو اپنے ربّانی رحم سے زمین کو رات کے پردے میں ڈھانکتا ہے تاکہ سب تھکے ماندے آرام کر لیں ہمیں اور سب آدمیوں کو آج کی رات اپنی پناہ میں آرام عنایت کر۔ ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ اپنے فضل سے اُن سب کو تسلی اور تقویت بخش جو آج کی رات مصیبت یا غم یا خوف میں کاٹینگے۔ ہم اپنے تئیں اپنے تمام عزیز رشتہ داروں دوستوں اور پڑوسیوں سمیت تیرے ہاتھوں میں سونپتے ہیں۔ اپنے وفادار لوگوں کو مضبوطی اور تقویت بخش بدوں کو رجوع کردے۔ بے پرواؤں کو جگا۔ گرے ہوؤں کو اُٹھا۔ بیماروں کو شفا دے مرنیوالوں کو اطمینان بخش اور اُن تمام چیزوں کو جو تیری سچّائی کی ترقی کو روکتی ہیں دُور کر۔ تاکہ تیرا پاک نام یسوع مسیح ہمارے خداوند اور منجی کے سبب سے جلال پائے۔ آمین +



خداوند قادرِ مطلق ہمیں امن کی رات اور کامل انجام بخشی عنایت کرے اور خدا قادرِ مطلق باپ بیٹے اور روح القدس کی برکت آج کی رات اور ہمیشہ ہم پر ہوتی رہے۔ آمین +

## منگل کی صبح

خاندان کے لوگ کھڑے ہو کر ایک یا ایک سو ایک یا مہینے کے اُس دِن کے
مقررہ مزامیر میں سے ایک مزمور باری باری سے پڑھیں +
بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور خاندان کا بزرگ یوں کہے +

ہم دعا مانگیں

اے آسمانی باپ ایک مسیحی خاندان کے طور پر ہم تیرے حضور حاضر ہیں ہم جو کچھ ہیں اور جو کچھ کہ رکھتے ہیں اپنی روح و جان و جسم سمیت تیری خدمت کے لئے نذر گذرانتے ہیں اور عاجزی سے تیری منّت کرتے ہیں کہ ہمارے سب

گُناہوں کو معاف کر اور ساری بدیوں سے ہمیں بچا اور تمام نیکیوں کی طرف
ہمیں ہدایت کر ہم پر ایسا فضل کر کہ تیرے پاک ارادے اور خوشی کے
بالکل تابع رہیں اور عمر بھر سچّی پاکیزگی اور راستبازی سے تیری خدمت کریں
اپنے خداوند یسوع مسیح کے وسیلہ سے۔ آمین +

خداوند ہم پر رحم کر
مسیح ہم پر رحم کر
خداوند ہم پر رحم کر
اَی ہمارے باپ تو جو آسمان میں ہو وغیرہ +

اَی رحیم باپ گذشتہ رات کی حفاظت اور تیری باقی تمام بخششوں
اور برکتوں کا شکریہ ہماری طرف سے قبول فرما۔ تیری حمد و تعظیم کرتے ہیں
کہ تو نے ہم کو اپنی صورت پر پیدا کیا ہے اور اپنے عزیز بیٹے کے قیمتی خون سے
ہم کو خریدا ہے اور اپنے پاک روح القدس سے ہم کو پاک کیا ہے دنیا میں جو جو مہربانیاں



تُو نے ہم پر کی ہیں اور آئندہ آسمانی جلال کی اُمید جو تو نے ہم کو بخشی ہے اُنکا بھی
ہم شکریہ ادا کرتے ہیں۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلہ سے جو تیرے اور
روح القدس کے ساتھ ایک خدا ابد تک زندہ اور سلطنت کرتا رہیگا۔ آمین +

اَی خدا تو سب اچھی نعمتوں کا بانی اور بخشنے والا ہے۔ تُو ہمارے مانگنے
سے پہلے ہماری حاجتیں اور مانگتے وقت ہماری نادانی جانتا ہے ہم منّت
کرتے ہیں کہ ہمیں وہ دینوی برکتیں بخش جو تیری دانست میں ہمارے
لئے فائدہ مند ہوں۔ مگر اسقدر نہیں کہ اُنکے باعث ہمارے دل تیری طرف سے
ہٹ جائیں۔ کیونکہ تو اُن لوگوں کو سب کچھ دیتا ہے جو تیرے بیٹے یسوع مسیح
ہمارے خداوند کے نام سے مانگتے ہیں۔ آمین +

اَی خداوند ہم منّت کرتے ہیں کہ آجکے دِن ہم پر کرم کی نگاہ رکھ ہمیں
توفیق بخش کہ تیرا حق اور پڑوسیوں کا حق ادا کریں۔ ہمیں تمام آدمیوں کے

لئے مہربان اور خلیق بنا دے اور تمام کاروبار میں دیانتداری باتوں میں
سچّائی اور خیالات میں بے مکری ہمیں عنایت کر اور ہمیں ایسی طاقت
بخش کہ جو جو آزمائشیں اور تکلیفیں ہمارے حصّہ میں ہوں اُن سب کو
صبر سے برداشت کریں۔ ہمیں اُن گناہوں سے بچا جو ہمیں آسانی سے
اُلجھا لیتے ہیں۔ اور ہمیں طاقت دے کہ آج اور ہمیشہ اپنے مسیحی بُلاوے
کے مطابق چلیں۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

اے قادرِ مطلق اور نہایت رحیم باپ ہم آج اور ہر روز کے لئے اپنے
آپ کو تیرے سپرد کرتے اور اُن سب کو بھی جو ہم سے متعلق ہیں۔ اُن
سب کو جو ہمارے لئے دعا کرتے ہیں۔ اور اُن سب کو جنہوں نے کسی
وقت ہم سے دُعا کی درخواست کی ہو اپنے کان ہماری طرف لگا کر ہماری
سُن اور آج کے دِن اور ہر روز ہماری تمام روشوں کو اپنی مرضی کے
مطابق درست کر۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +



ہمارے خداوند یسوع مسیح کا فضل اور خدا کی محبت اور روح القدس
کی شراکت ہم سب کے ساتھ ہمیشہ رہے۔ آمین +

# منگل کی شام

سب بیٹھ جائیں اور خاندان کا بزرگ کتاب مقدس میں سے
کچھ پڑھے +

بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور وہ کہے۔

ہم دُعا مانگیں

(گناہوں کا اقرار جسے سب مل کر پڑھیں)

اے قادرِ مطلق خدا آسمان اور زمین کے مالک ہم اقرار کرتے
ہیں کہ ہم نے اپنے ہی قصور کے سبب خیال اور قول اور فعل
سے تیرے گناہ کئے ہیں۔ اے خداوند ہم پر رحم کر۔ اپنی بڑی شفقت

سے ہم پر رحم کر۔ اپنی رحمتوں کی کثرت کے طفیل ہمارے گناہ مٹا دے۔ ہماری بدی کو خوب دھو ڈال۔ اور گناہوں سے ہمیں پاک کر یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

ای ہمارے باپ تو جو آسمان میں ہی وغیرہ +

ای تمام خوبیوں کے سرچشمہ تو دن بھر سلامتی سے ہماری ہدایت کرتا رہا ہی ہم تیری منت کرتے ہیں کہ ہماری شام کی شکرگذاری قبول فرما تو ہر روز ہمیں دنیوی بخششوں سے مالا مال کرتا ہی اور تو ہی نے ہمیں ابدی زندگی کی قیامت کا امیدوار کیا ہی۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

ای خدا! تو نے اُن کے لئے جو تجھ سے محبت رکھتے ہیں ایسی



اچھی نعمتیں تیار کر رکھی ہیں جو انسان کی سمجھ سے باہر ہیں۔ اپنے نالائق بندوں کو آسمان کی ابدی زندگی کی ایسی پختہ امید عنایت کر کہ اس فانی جہان کے سارے غموں اور مصیبتوں میں ہمارے دل اُن لازوال خوشیوں پر لگے رہیں جن کا تو نے ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے وعدہ کیا۔ آمین +

ای خدا ہمارے باپ تیرے ہی انتظام سے بنی آدم خاندانوں کے طور پر بستے ہیں ایسا کر کہ اس خاندان کے سب لوگ باہمی محبت اور ہمدردی کے ساتھ زندگی بسر کریں کہ وہ خوشی کرنے والوں کے ساتھ خوشی کریں اور ایک دوسرے کا بوجھ اُٹھا کر اُس کی شریعت کو پورا کریں جو ہمارا بڑا بھائی اور تیرا عزیز بیٹا ہی یعنی ہمارا خداوند اور منجی یسوع مسیح۔ آمین +

اِس موقعہ پر اُن خاص کالکٹوں اور دعاؤں میں سے جو صفحہ ۶۴ تا ۸۰ پر درج ہیں ایک یا زیادہ دعائیں حسب ضرورت شامل کی جا سکتی ہیں

ای رحیم خدا تمام دُنیا میں اپنی پاک کلیسیا کو برکت دے۔ خاصکر اُس مُلک میں جس میں ہم رہتے ہیں اُسکے تمام لوگوں کو سچّا ایمان اور پاکیزہ چلن عنایت کر تاکہ وہ سچّائی کے ساتھہ دل وجان سے تیری خدمت بجالائیں اپنے رشتہ داروں دوستوں پڑوسیوں اور اُن سب کو جو چاہتے ہیں کہ اُنکا ذکر ہماری دعاؤں میں ہو یا جن کو یاد کرنا ہمیں لازم ہے تیری پدرانہ شفقت کے سپرد کرتے ہیں۔ غریبوں کی مدد کر تکلیف زدوں کو تسلی دے۔ بیماروں اور مرنیوالوں پر رحم کر۔ اور اپنے فضل سے ہماری مدد کر کہ ہم روزانہ اپنے آپکو آنیوالی زندگی کے لئے تیار کریں۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

ای خداوند ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ اس گھر پر نظر کر اور دشمن کے تمام حیلوں سے اس کو بچائے رکھ اپنے پاک فرشتوں کو اس میں بسا تاکہ وہ ہمیں امن سے رکھیں اور اپنی برکت ہم پر ہر وقت نازل کیا



کر۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

خدا قادر مطلق۔ ہمیں امن کی رات اور کامل انجام بخشے اور خدا قادر مطلق باپ بیٹے اور روح القدس کی برکت آج رات کو اور ہمیشہ ہمارے ساتھ رہے۔ آمین +

## بُدھ کی صبح

خاندان کے سب لوگ کھڑے ہوں اور ملکر ۵۷ مزمور یا اُس دن کے مقرری مزامیر میں سے ایک پڑھیں +

بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور خاندان کا بزرگ کہے +

ہم دعا مانگیں

ای خداوند آسمان پر سے نظر کر کے اور رحم اور ترس کی نگاہ

سے اپنے عاجز بندوں کو دیکھ جو اسوقت اپنے گناہوں کی معافی چاہتے اور صرف تیرے ہی رحم پر تکیہ کرتے ہیں ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلہ سے۔ آمین +

خداوند ہم پر رحم کر

مسیح ہم پر رحم کر

خداوند ہم پر رحم کر

ای ہمارے باپ تو جو آسمان میں ہی وغیرہ +

ای قادر مطلق باپ تو ہماری زندگی کو ہلاکت سے بچاتا ہی اور ہمیں رحم اور مہربانی کا تاج بخشتا ہی۔ تیرا پاک نام مبارک ہو کہ تو نے ہمیں رات بھر سلامت رکھا اور صحت اور امن کے ساتھ صبح کے وقت ہمیں پھر جمع کیا ہی۔ جو جو اچھی چیزیں ہمارے دلوں کو خوش کرتی ہیں اُن



کے سبب تیری حمد ہو کیونکہ وہ تیرے ہی ہاتھ سے ہم کو ملتی ہیں۔ جو جو خیال ہمارے دل میں آئیں اور جو جو نیک کام ہم سے پُورے ہوں اُنکے سبب بھی تیری حمد ہو۔ کیونکہ تیری ہی روح ہمیں اُنکی توفیق بخشتی ہی۔ ای خدا ہم پر ایسا فضل کر کہ آجکے دن اور ہمیشہ اپنی زندگی سے تیری بزرگی ظاہر کریں۔ اور اسبات کی کوشش کریں کہ سب باتوں میں تجھ کو خوش کریں اور تیرے نام کا جلال ظاہر کریں۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلہ سے جسکی تیرے اور روح القدس کے ساتھ اب اور ابد تک حمد و تعظیم ہوتی رہے۔ آمین +

ای قادر مطلق خدا اور آسمانی باپ تُو نے اپنے آلٰہی انتظام سے ہم میں سے ہر ایک کے واسطے کوئی خاص کام مقرر کیا ہی۔ اور تیرا حکم ہی کہ کوئی شخص اپنے کام کاج میں سستی نہ کرے۔ بلکہ روحانی جوش میں بھرا رہے اور تیری خدمت کیا کرے۔ ہمیں ہر وقت یاد دلا کہ ہمارا کام تیری طرف سے مقرر ہوا ہی تاکہ اُسکو تیرا ہی کام جانکر جی سے کریں۔ ہمیں سُستی سے بچا

اور ایسا کر کہ ہماری کمریں بندھی رہیں۔ اور ہمارے چراغ جلتے رہیں تاکہ
جب کبھی ہمارا خداوند آئے تو ہم بڑی کوشش سے تیرے دئے ہوئے
کام کو پُورا کرنے میں لگے ہوئے پائے جائیں ہمارے اُسی منجی یسوع مسیح
کے وسیلے سے۔ آمین +

ای خداوند تمام بنی آدم کی ضروریات کو ہم تیرے رحمانی انتظام کے
سپرد کرتے ہیں۔ اپنی انجیل جلیل کی روشنی تمام دنیا میں چمکا۔ اپنی
تمام کلیسیا کو برکت دے اُسکے تفرقوں کو مٹا اور اُسکو صداقت اور
یگانگی اور امن کی برکتیں عنایت کر۔ ہمارے وطن پر مہربانی کر۔ ہمارے
بادشاہ قیصر ہند اور تمام حاکموں کا محافظ رہ دینی خادموں کو ایمان اور
سرگرمی دے۔ محتاجوں اور مفلسوں کی فریاد سن (اس خاندان کے
غیر حاضر لوگوں پر مہربانی کر) ہمارے تمام رشتہ داروں اور دوستوں پر
فضل کر اور ای خداوند ایسا کر کہ ہم سب آخر کار تیری ابدی سلطنت میں تیرے مقدسوں



کے ساتھ امن و آرام حاصل کریں ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے
سے۔ آمین +

ای خداوند آج کے روز ہم اپنے تئیں تیرے سپرد کرتے ہیں۔ ہم میں
سے ہر ایک کو ہوشیاری اور سرگرمی کی توفیق دے تاکہ ہم تیری مرضی
معلوم کرنے کی کوشش کریں اور اُسکو معلوم کر کے دیانتداری سے پُورا
کریں۔ تاکہ تیرے مبارک نام کی عزّت و تعظیم ہمیشہ ہوتی رہے۔ ہمارے
خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

ہمارے خداوند یسوع مسیح کا فضل اور خدا کی محبّت اور
روح القدس کی شراکت ہم سب کے ساتھ ہمیشہ رہے۔ آمین +

# بدھ کی شام

سب بیٹھ جائیں اور خاندان کا بزرگ پاک کلام میں سے کچھ پڑھے ۔

بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور وہ کہے۔

ہم دُعا مانگیں

(گُناہوں کا اقرار جسے سب مِلکر پڑھیں)

(منگل کی شام کی طرح)

ای قادرِ مطلق باپ آسمان و زمین کے مالک ہم نے تیرے خلاف خیال قول اور فعل میں گُناہ کیا ہو۔ ہم پر رحم کر۔ ای خداوند ہم پر رحم کر۔ اپنی رحمتوں کی کثرت کے موافق ہمارے گُناہ مٹا ڈال ۔ ہماری بدی سے ہمیں خوب دھو ڈال۔ اور ہمارے گُناہوں سے ہمیں صاف کر یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین ۔



پیر کی شام کی طرح

ای خداوند ہم عاجزی سے اپنا جسم اور روح تیرے حضور لاتے ہیں۔ اور تُجھ سے عرض کرتے ہیں کہ اپنے بندوں پر رحم کر۔ ہماری روحوں کا علاج کر اور ہماری نذر قبول فرما۔ یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین ۔

ای ہمارے باپ تو جو آسمان میں ہو وغیرہ ۔

ای خُداوند ہم تیری اُن بڑی بڑی نعمتوں کی حمد اور شکر گذاری ادا کرتے ہیں جو تُو نے کثرت سے ہم پر نازل کیں ایسی کہ ہم اُن کی تعداد بیان نہیں کر سکتے۔ اور نہ ہماری زبان سے اُنکا بیان ہو سکتا ہو۔ خاصکر اُن روحانی برکتوں کا شکر کرتے ہیں جو تُو نے اپنے عزیز بیٹے کی انجیل میں ہم پر ظاہر کی ہیں ۔

ای خداوند جو چیزیں نہ آنکھوں نے دیکھیں۔ نہ کانوں نے سُنیں
نہ آدمی کے دل میں آئیں وہ سب تُو نے اپنے محبت رکھنیوالوں
کے لئے تیار کر دیں ہیں +

ای خداوند ہم پر فضل کر کہ تیری محبت ہمارے دلوں میں بڑھتی
جائے یہاں تک کہ تیری ابدی سلطنت میں داخل ہوں۔ یسوع
مسیح ہمارے خداوند کے وسیلے سے۔ آمین +

ای مبارک خداوند تُو نے ہمیں ایک نیا حکم دیا ہی کہ آپس میں محبّت
رکھیں اور تُو نے ہمیں سکھایا ہی کہ جہاں حسد اور لڑائی ہوتی ہی وہاں
ابتری اور ہر قسم کا بُرا کام ہوتا ہی۔ ہم پر فضل کر کہ ایک دوسرے پر
مہربان ہوں۔ اور آپس میں پاک دلی سے محبّت رکھیں۔ ہر قسم کا غصّہ
اور بدگوئی ہم سے دُور کر۔ اور ایسا کر کہ ہم صلح کرانے والوں کی برکت
حاصل کریں اور محبّت سے اِس طرح چلیں جس طرح کہ تُو نے ای خداوند



ہم سے محبّت کر کے اپنے آپ کو ہماری خاطر موت کے حوالے کر دیا۔ آمین +

ای خداوند اپنی رحمتوں کی کثرت کے طفیل اُن سب کو یاد کر جن کو
تُو نے دُنیا کی مختلف قوموں پر حکومت بخشی ہی خاصکر اپنے خادم ہمارے
بادشاہ قیصر ہند کو۔ اور اپنی کلیسیا کو ایسے وفادار اور عقلمند گلہ بان عنایت
کر جو اپنی چال چلن اور تعلیم دونوں سے اُسکو منوّر کریں۔ اور بہتوں کو راستبازی
کی طرف مائل کر کے جلال میں تا ابد ستاروں کی طرح چمکتے رہیں۔ ہمارے
خداوند یسوع مسیح کے وسیلہ سے۔ آمین +

اِس موقعہ پر ان خاص کالکٹوں اور دعاؤں میں سی جو
صفحہ ۴۴ تا ۸۰ پر درج ہیں ایک یا زیادہ دُعائیں حسب
ضرورت شامل کی جاسکتی ہیں +

ای خداوند تیرے فضل کے تخت کے سامنے ہم اُن سب کو یاد کرتے

ہیں جن کو تو نے ہمارے رشتہ دار اور عزیز بنایا ہے اور اُن سب کو بھی جن کے لئے دعا کرنا ہمارا خاص فرض ہے۔ تیری منّت کرتے ہیں کہ انہیں یاد فرما کر اُن پر مہربانی کر اور جس طرح اُن کے لئے مفید ہو اُن کی خواہشوں اور ضروریات کو پُورا کر۔ اور جن لوگوں نے قول یا فعل سے ہماری حق تلفی کی ہو اُن کے لئے تیرا رحم چاہتے ہیں۔ اور تجھ سے التجا کرتے ہیں کہ اُن کے گناہوں کو معاف فرما کر اُنہیں ہمارے ساتھ اپنی آسمانی سلطنت میں پُہنچا۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

اے خداوند رحم فرما کر اپنے کان ہماری منتوں اور دعاؤں کی طرف لگا۔ اِس خاندان پر اپنی مہربانی نازل فرما۔ اپنے مقدس فرشتوں کو یہاں بسنے دے۔ تاکہ تاریکی کی روحیں ہمارے نزدیک نہ آسکیں اور تیری برکت ہمارے اوپر ہمیشہ رہے۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +



خداوند قادرِ مطلق ہمیں امن کی رات اور کامل انجام بخشے۔ اور خدا قادرِ مطلق باپ بیٹے اور روح القدس کی برکت آج رات کو اور ہمیشہ ہمارے ساتھ رہے۔ آمین +

## جمعرات کی صبح

خاندان کے لوگ کھڑے ہوں اور آٹھواں یا پندرھواں یا اکیسواں مزمور یا اُس دِن کے مقررہ مزامیر میں سے ایک پڑھیں +

بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور خاندان کا بزرگ کہے +

ہم دعا مانگیں

اے قادرِ مطلق باپ کُل دُنیا کے عظیم خُدا تُو اُس نُور میں رہتا ہے جس تک کسی کی گذر نہیں ہو سکتی۔ تیری درگاہ میں رات نہیں ہوتی۔ تیرے چہرے کے نُور میں ہر وقت دن رہتا ہے۔ ہم تیرے خادم جن کو تُو نے رات بھر سلامت

رکھا ہی عاجزی کے ساتھ اپنی روح جان اور جسم کو ایک معقول قربانی ہونے
کے لئے تیری نذر کرتے ہیں +

تُو اپنے مبارک بیٹے پر نظر کر جو ہمارے گناہوں کو اپنے جسم پر لئے
ہوئے صلیب پر چڑھ گیا تھا ہمیں فضل سے قبول کر اُسی یسوع مسیح ہمارے
منجی اور فدیہ دینے والے کے وسیلے سے۔ آمین +

خداوند ہم پر رحم کر

مسیح ہم پر رحم کر

خداوند ہم پر رحم کر

ای ہمارے باپ تو جو آسمان میں ہو وغیرہ +

ای خداوند ہمارے خدا ہم اپنے تمام دل سے تیرا شکر کرتے ہیں اور
تیرے نام کی حمد ابد تک کرتے رہینگے تُو نے اپنے نالائق بندوں اور اُن کے
عزیزوں پر بڑی مہربانیاں اور برکتیں نازل کی ہیں۔ جو کچھ تُو نے ہمیں بخشا ہی



یا جس سے ہمیں محروم رکھا ہی یا جو دیکر لے لیا ہی۔ ان سب باتوں میں اپنی مہربانی
معلوم کرنے کی توفیق ہمیں دے۔ ہم اپنی پیدایش پرورش اور موجودہ زندگی
کی تمام آسائش اور برکتوں کے سبب تیری حمد کرتے ہیں۔ اور خاصکر
تیرے اُس فضل کے سبب جس کے ذریعہ سے تُو نے یسوع مسیح میں
ہمیں بُلایا ہی اور تیرے صبر اور رحم اور مغفرت کے باعث اور تیری سچائی
اور حکموں کی پہچان کے سبب تیرا شکر کرتے ہیں اور حیات ابدی کی اُس
مبارک اُمید کے سبب بھی جو تُو نے اپنے بیٹے ہمارے خداوند یسوع مسیح
کے وسیلے سے ہمیں بخشی ہی۔ آمین +

ای قادر مطلق خدا تیرا الٰہی انتظام سب چیزوں کو جو آسمان اور زمین
میں ہیں ترتیب دیتا ہی۔ جس مقام پر تُو نے ہم کو بسایا ہی۔ اُس پر کرم کی نظر
کر۔ جن خادمانِ دین کو یا جن شخصوں کو تُو نے اس جگہ کسی روحانی عہدہ
پر مقرر کیا ہی۔ اُن کے کام پر برکت نازل فرما۔ ہم التجا کرتے ہیں کہ تمام

سکولوں پر فضل کرتا کہ اُن کے سب لڑکے لڑکیاں تیری تربیت اور نصیحت
حاصل کر کے پرورش پائیں۔ اور اے آسمانی باپ ایسا کر کہ ہم سب جو اس
خاندان میں ہیں جہاں تک ہم سے ممکن ہو ہمیشہ تیرے جلال کو ترقی دیں
اور اس جگہ کے تمام آدمیوں کو روحانی اور جسمانی فائدہ پہنچائیں +
ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

اے کمال مہربان باپ آج کے دن اپنے آپ کو اور اُن سب کو
جو ہمارے نزدیکی ہیں ہم تیرے سپرد کرتے ہیں۔ ایسا کر کہ ہم آج کے
دن اور اپنے سارے دلوں کو پاکیزگی کو ترقی دینے میں صحت۔ امن
اور بے گُناہی کے ساتھ بسر کریں۔ تاکہ تیرے نام کا جلال ہو۔ ہمارے
خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

ہمارے خداوند یسوع مسیح کا فضل اور خدا کی محبّت اور روح القدس



کی شراکت ہم سب کے ساتھ ہمیشہ رہے۔ آمین +

# جمعرات کی شام

سب بیٹھ جائیں اور خاندان کا بزرگ پاک کلام میں سے کچھ پڑھے +
بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور وہ کہے +

ہم دعا مانگیں

گُناہوں کا اقرار جسے سب ملکر پڑھیں

اے قادر مطلق باپ آسمان اور زمین کے مالک ہم اقرار کرتے
ہیں کہ ہم نے اپنے ہی قصور کے سبب خیال اور قول اور فعل سے
تیرے گُناہ کئے ہیں۔ اے خداوند ہم پر رحم کر۔ اپنی بڑی شفقت سے
ہم پر رحم کر اپنی رحمتوں کی کثرت کے طفیل ہمارے گُناہ مٹا دے۔
ہماری بدی کو خوب دھو ڈال۔ اور گُناہوں سے ہمیں پاک کر یسوع

مسیح کے وسیلے سے - آمین +

ای ہمارے باپ تو جو آسمان میں ہو وغیرہ +

ای خداوند ہمارے خدا قادر مطلق اور ازلی باپ تو اپنے فرزندوں کو بغیر ملامت کئے فیاضی کے ساتھ دیتا ہی - ہم آج کی رات تیری لاانتہا مہربانیوں کا شکر ادا کرتے ہیں جو تُو نے ہم پر اور تمام آدمیوں پر کی ہیں - دُنیا اور اُس کی تمام عمدہ عمدہ چیزوں کا اوپر کے آسمان اور نیچے کی زمین کا - موسموں کی تبدیلیوں کا - اور اپنے گھر اور اپنے عزیزوں کے موجود ہونیکا شکر کرتے ہیں - ہم اِس لئے بھی شکر کرتے ہیں کہ تو بڑی محبت سے ہماری حفاظت کرتا ہی اور عمدہ عمدہ نعمتوں سے ہمیں مالامال فرماتا ہی - اور تیرے پاک نام کو سب سے زیادہ اس لئے مبارک کہتے ہیں کہ تُو نے یسوع مسیح جیسا مُنجی ہم کو عنایت کیا اور اُس کے وسیلے سے



فضل کے وسائل اور جلال کی امید بخشی ہی ایسا کر کہ ہم تیری خدمت میں عمر گذاریں - اور تیری خوشنودی میں ہمارا انجام ہو اُسی یسوع مسیح ہمارے خداوند کے وسیلے سے - آمین +

اِس موقعہ پر اُن خاص کالکٹوں اور دُعاؤں میں سے جو صفحہ ۴۴ تا ۰۰ پر درج ہیں ایک یا زیادہ دُعائیں حسب ضرورت شامل کیجا سکتی ہیں +

ای خداوند ہم منت کرتے ہیں کہ اُس کلیسیا کو جسے تُو نے اپنے قیمتی خون سے خریدا ہی مہربانی سے یاد فرما - اُس کے تفرقوں کو مٹا اُسے اپنا اطمینان بخش اور اپنی پاک روح کی نعمتوں سے اُس کو ایسا مالامال کر کہ وہ تمام دُنیا میں تیرے نام کی گواہی دے اپنی سچائی کی روشنی ان لوگوں پر نازل کر جو اب تک تاریکی میں ہیں اور اسرائیل کے گھرانہ کی کھوئی ہوئی بھیڑوں کو اپنے گلہ میں پھرلا +

اُن سب پر رحم کر جو غلطی یا گُناہ میں پھنسے ہوئے ہیں۔ ہمارے بادشاہ
قیصرِ ہند پر فضل کر اور اُس کے تمام مشیروں کو دانائی سے مُلبّس کر۔ ہماری
کلیسیا اور قوم کو اپنی قدرت سے محفوظ رکھ۔ اُن سب پر جن کو تُو نے ہمارا
نزدیکی یا رشتہ دار بنایا ہے اُلفت کی نظر کر۔ اور اے قادرِ مطلق خدا اپنے عزیز
بیٹے یسوع مسیح ہمارے خداوند کی خاطر سے ہماری سُن۔ آمین +

اے قادرِ مطلق باپ تو نہ اونگھتا ہے نہ سوتا ہم عاجزی سے دُعا کرتے
ہیں کہ اپنی رحم کی آنکھوں سے آج کی رات ہماری حفاظت کر ہمیں آرام
والی اور تازگی بخش نیند عنایت کر۔ تاکہ ہم کل کے کاموں کے واسطے تیار
ہو جائیں دنیا کا تمام خوف ہم سے دُور رکھ اور ایسا کر کہ تیری نسبت پاک
خیالات ہمارے دل میں رہیں۔ اور ہم اطمینان کے ساتھ آرام کریں۔ اور
خواہ ہم سوتے ہوں خواہ جاگتے۔ تیرے اُسی بیٹے خداوند یسوع مسیح کے
ساتھ جیتے ہیں جو ہماری خاطر موا اور دفن ہوا اور پھر جی اُٹھا۔ آمین +



خدا قادرِ مطلق ہمیں امن کی رات اور کامل انجام بخشے اور خدا قادرِ مطلق
باپ بیٹے اور روح القدس کی برکت ہمارے ساتھ آج کی رات اور
ہمیشہ رہے۔ آمین +

## جمعہ کی صبح

خاندان کے لوگ کھڑے ہوں اور ۹ یا ۳۲ یا ۳۸ مزمور یا اس روز
کے مقررہ مزامیر میں سے ایک پڑھیں +

بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور خاندان کا بزرگ کہے +

ہم دُعا مانگیں

اے آسمانی باپ ہم ایک مسیحی خاندان ہو کر تیرے حضور میں حاضر
ہوئے ہیں اور اپنی روحوں۔ جانوں اور جسموں کو تیری نذر کرتے ہیں ہم
اپنے آپ کو مال اور جسم سمیت تجھ پر نثار کرتے ہیں۔ اور عاجزی سے

تیری منّت کرتے ہیں کہ ہمارے سب گُناہوں کو بخش۔ تمام بدیوں سے
ہمیں بچائے رکھ اور ساری نیکیوں کی طرف ہماری ہدایت فرما۔ ہم پر فضل
کر کہ تیری پاک مرضی اور خوشی کے تابع رہیں۔ اور سچّی پاکیزگی اور راستبازی
کے ساتھ عمر بھر تیری فرمانبرداری کریں۔ اپنے خداوند یسوع مسیح
کے وسیلے سے۔ آمین +

خداوند ہم پر رحم کر
مسیح ہم پر رحم کر
خداوند ہم پر رحم کر

ای ہمارے باپ وغیرہ +

ای خداوند یسوع مسیح زندہ خدا کے بیٹے ہم تیری اُس بے نظیر محبت
سبب سے جو تو نے ہم پر اور اُور سب آدمیوں پر ظاہر کی ہی۔ تیری
اور حمد اور تعظیم کرتے ہیں۔ تیرا شکر ہی کہ تو کھوئے ہوؤں کے



ڈھونڈنے اور بچانے کے لئے آسمان سے اُتر آیا تیرا شکر ہی کہ تو نے جسم
اختیار کیا اور دُنیا میں پیدا ہوا۔ کہ تو غریبی اور محتاجی کی حالت میں رہا۔
کہ تُو نے ہمیں تعلیم بھی دی اور ہمارے لئے بڑے کام کئے کہ تُو نے
ہمارے لئے دُکھ اور موت برداشت کی کہ تو مُردوں میں سے جی اُٹھا
اور آسمان پر چڑھ گیا۔ تیرا شکر ہی کہ تُو نے ہمیں اپنی کلیسیا اور کلام اور
خادمان دین اور سکرامنٹ عنایت کئے۔ تیرا شکر ہی کہ تو نے ہمیں ابدی
میراث کی زندہ امید کے لئے نئے سرے سے پیدا کیا۔ تیرے فضل کی
اُن ساری نعمتوں کے سبب جو تو نے ہمیں بچپن سے لیکر اب تک اپنی
روح القدس کے وسیلے سے عطا کی ہیں تیرے پاک نام کی حمد و ثنا
کرتے ہیں۔ اور تیرے تمام پاک فرشتوں کے ساتھ ابد تک تیری تمجید کرتے
رہینگے۔ آمین +

ای خدا ہمارے آسمانی باپ تو نے اپنے بیٹے یسوع مسیح کی

معرفت اُن سب سے جو تیری بادشاہت اور اُس کی راستبازی کے
طالب ہیں سب چیزوں کا جو اُن کی جسمانی پرورش کے واسطے درکار
ہیں وعدہ کیا ہے۔ ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ ہمیں اپنے حُسن انتظام
کی پناہ میں رکھ۔ اور ہمیں سکھا کہ جس حالت میں ہم ہوں اُسی پر راضی رہیں۔
ہم پر ایسا فضل کر کہ لالچ کی سب خواہشوں کو چھوڑ کر فانی چیزوں میں سے اس
طرح گذر جائیں کہ آخر کار اُن چیزوں کو نہ کھوئیں جو غیر فانی ہیں۔ ہمارے
خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین ؛

ای خداوند ہمارے خدا تیرا انتظام تمام مخلوقات کو گھیرے ہوئے
ہے ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ ہماری ان عرضوں کو قبول فرما جو ہم تیری
اُس پاک کلیسیا کے حق میں کرتے ہیں جس کو تُو نے اپنے بیٹے کے قیمتی
خُون سے خریدا ہے۔ اُن تمام اشخاص کو یاد فرما جو اُس پر مقرر ہیں تاکہ وہ
تیرے پاک رسولوں کے سچے پیرو ہوں جیسے کہ وہ مسیح کے تھے تمام



گلہ بانوں پر جو تیری خدمت کے لئے مخصوص کئے گئے ہیں برکت نازل
فرما (خاصکر اپنے اُس خادم یا اُن خادموں پر جو اس مقام پر دینی خدمت
کرتے ہیں) تاکہ وہ اپنی خدمت کو پاک زندگی سے زینت دیں اور کوشش
اور وفاداری سے تیرے اُس گلّے کو چرائیں جو تُو نے اُن کے سپرد کیا ہے
ہمارے بادشاہ معظم اڈورڈ قیصر ہند پر فضل کر کہ وہ تیرا خوف کرتا رہے۔
اور رعیت پر راستبازی سے حکومت کرے تمام شاہی خاندان پر فضل کر۔
سب بیوہ عورتوں اور یتیموں اور بیماروں اور مفلسوں پر رحم فرما اور اُن کو اپنے
آسمانی فضل کا مضبوط سہارا دے۔ ہماری اُن سفارشوں کو بھی قبول فرما
جو ہم اپنے رشتہ داروں دوستوں اور محسنوں کے حق میں کرتے ہیں۔ اُن پر
فضل کر اور اُنہیں اپنی آسمانی نعمتوں سے مالامال کر اور جو ہمارے دشمن
ہیں اُن کے دلوں کو پھیر۔ اور ہمیں اور اُنہیں دونوں کو تمام حسد و دشمنی
اور کینہ سے چھڑا اور ہم کو روح کی یگانگی اور میل ملاپ کے بند میں رکھ۔
ہمیں اور اپنی تمام کلیسیا کو زندگی میں پاکیزگی اور موت کے وقت

خوشی اور تیاری عنایت کر۔ اور ایسا کر کہ ہم اِس زندگی کے بعد تیری آسمانی بادشاہت میں شامل ہوکر ابدی خوشی حاصل کریں۔ یہ ہم تیرے مبارک بیٹے ہمارے خداوند یسوع مسیح کے ثواب اور سفارش کی بدولت ہو۔ آمین +

ای خداوند ہم اپنی روحوں جانوں اور جسموں کو تیرے ہاتھوں میں سونپتے ہیں۔ کیونکہ تو ہی نے اُن کو پیدا کیا۔ اور نجات بخشی ہے۔ ہم پر اور ہمارے سب عزیزوں پر آج کے دن نظر کر کے ہماری ہدایت کر۔ اپنی روشنی ہمارے دلوں میں چمکا۔ تاکہ تیری پہچان ہم میں بڑھتی رہے۔ اور ہم تیری مرضی اور خوشی کے مطابق ہر وقت زندگی بسر کریں۔ اپنے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

ہمارے خداوند یسوع مسیح کا فضل اور خدا کی محبت اور روح القدس



کی شراکت ہم سب کے ساتھ ہمیشہ رہے۔ آمین +

## جمعہ کی شام

سب بیٹھ جائیں اور خاندان کا بزرگ پاک کلام میں سے کچھ پڑھے +

بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور وہ کہے۔

ہم دعا مانگیں

گُناہوں کا اقرار جسے سب مل کر پڑھیں

ای قادرِ مطلق باپ آسمان اور زمین کے مالک ہم اقرار کرتے ہیں کہ ہم نے اپنے ہی قصور کے سبب خیال اور قول اور فعل سے تیرے گُناہ کئے ہیں۔ ای خداوند ہم پہ رحم کر۔ اپنی بڑی شفقت سے ہم پر رحم کر۔ اپنی رحمتوں کی کثرت کے طفیل ہمارے گُناہ مٹا دے۔ ہماری بدی کو خوب دھو ڈال۔ اور گُناہوں سے ہمیں پاک کر یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

ای ہمارے باپ وغیرہ +

ای آسمانی باپ ہم تیری منت کرتے ہیں کہ ہماری آج شام کا شکریہ قبول فرما۔ اِس لئے کہ تیری رحمت ہم پر ہر روز تازہ تازہ وارد ہوتی ہے ہم تیرے نام کی حمد وتمجید اِس لئے کرتے ہیں کہ تو نے پدرانہ محبت سے دِن بھر ہماری حفاظت کی اور ہم پر بہت سی اَور مہربانیاں کیں۔ ہم پر ایسا فضل کر کہ تیری اِن بخششوں کے سبب سے ہم تیرے کلام کو ترقی دیں اور جہاں تک ہم سے ہو سکے کل بنی آدم کو فائدہ پہنچائیں۔ ایسا کر کہ تیری رحمتوں کی کثرت سے ہم میں سچی شکرگذاری پیدا ہو۔ اور وہ ہمارے چال چلن سے پُوری طرح ظاہر ہو۔ اور ہم تیرے حضور میں فروتنی اور پاکیزگی اور فرمانبرداری کے ساتھ عمر بسر کریں۔ یہ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلہ سے ہو جس کی تیرے اور روح القدس کے ساتھ تمام عزت حمد وتعظیم ابد تک ہوتی رہے۔ آمین +



ای مبارک یسوع تو نے ہمارے گناہوں کے سبب سے صلیب پر اپنا خون بہایا تھا ہم پر فضل کر کہ تیری بڑی محبت کو کبھی نہ بھُولیں ایسا کر کہ جو مصیبتیں تُو نے ہماری خاطر سے گوارا کیں وہ ہماری روحوں کی نجات کے لئے موثر ہوں +

ای خداوند تُو نے بنی آدم کے گناہوں کے سبب سے موت کا مزہ چکھا۔ ان تمام خواہشوں کو جو تیری مرضی کے خلاف ہیں ہمارے اندر مُردہ کر تاکہ دنیا کے لحاظ سے مصلوب ہو کر تیرے واسطے زندہ ہوں تو باپ اور روح القدس کے ساتھ ابدالآباد ایک ہی خدا سلطنت کرتا رہے۔ آمین +

اِس موقعہ پر اُن خاص کالکٹوں اور دعاؤں میں سے جو صفحہ ۴۲تا۱۰۴ پر درج ہیں ایک یا زیادہ دعائیں حسب ضرورت شامل کی جاسکتی ہیں +

ای خداوند ہم مسیح کی پاک کیتھلک کلیسیا کے لئے دعا مانگتے ہیں کہ تو اُس پر اپنی روح القدس کی تمام نعمتیں نازل کر۔ آمین +

کلیسیا کے بشپوں اور تمام خادمان دین کے لئے خاصکر اس علاقے کے خادم کے لئے ہم عرض کرتے ہیں کہ یہ سب سچّائی کے کلام کو درستی سے کام میں لائیں۔ آمین +

اُن سب کے لئے جو کلیسیا کے کام میں مدد دیتے ہیں اور اُنکے لئے بھی جو تیرے بلاوے سے اپنی زندگی کو دینداری اور رحم کے کاموں میں صرف کرتے ہیں ہم دُعا مانگتے ہیں۔ آمین +

غریبوں اور محتاجوں کے لئے بیماروں اور مصیبت زدوں کے لئے بیوہ عورتوں اور یتیموں کے لئے خاصکر اُن کے لئے جو ہم سے دعا



کی درخواست کرتے ہیں اور اُن کے لئے جن کے لئے کوئی دعا مانگنے والا نہیں۔ ہم تیرے حضور التجا کرتے ہیں۔ آمین +

اپنے تمام رشتہ داروں اور عزیزوں کے لئے اور اُن گھر والوں کے لئے جو اس وقت غیر حاضر ہیں اور اُن سب کے لئے جو ہم سے محبّت رکھتے ہیں اور جن سے ہمیں خاص محبّت ہے ہم دعا کرتے ہیں۔ ای خداوند اُس کی خاطر سے برکت دے جس نے ہمیں سکھایا کہ جیسے میں نے تم سے محبّت رکھی ایسے ہی تم بھی ایک دوسرے سے محبت رکھو یعنی ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے آمین +

ای خداوند ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ ہماری اس حمد اور دُعا کو قبول فرما اور اس خاندان پر فضل کی نظر کر تا کہ آج کی رات ہم امن اور سلامتی کے ساتھ تیرے پروں کے سایہ تلے رہیں اور اپنے فضل سے ہماری ایسی مدد کر کہ ہم اُس سلطنت کے لائق ہو جائیں جہاں نہ گناہ نہ غم نہ تکلیف

باقی رہیگی۔ بلکہ پاک روح کی خوشی اور اطمینان ہوگا اُس کی تیرے ساتھ
ای باپ اور تیرے ساتھ ای مبارک یسوع تمام تمجید ابدالآباد ہوتی رہے آمین۔

خداوند کریم ہمیں امن کی رات اور کامل انجام بخشے اور خدا قادر مطلق
باپ بیٹے اور روح القدس کی برکت آج کی رات اور ہمیشہ ہمارے ساتھ
رہے۔ آمین +

## ہفتے کی صبح

خاندان کے لوگ کھڑے ہوں اور ۹ ۱۳ یا اُس دن کے مقررہ مزامیر میں
سے ایک زبور پڑھیں +

بعد ازاں سب گھٹنے ٹیکیں اور خاندان کا بزرگ کہے +

ہم دُعا مانگیں



ای خداوند آسمان پر سے اپنے خادموں کی طرف رحم کی آنکھ سے
دیکھ کہ ہم اب گناہوں کی معافی کی درخواست کرتے ہیں اور صرف
تیرے رحم پر تکیہ کرتے ہیں۔ اپنے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے
سے۔ آمین +

خداوند ہم پر رحم کر
مسیح ہم پر رحم کر
خداوند ہم پر رحم کر
ای ہمارے باپ وغیرہ +

ای خداوند سب اچھی چیزوں کے بنانے اور دینے والے ہم تیرا
شکر کرتے ہیں۔ کہ تُو نے ہماری مدد کی اور ہمیں محفوظ رکھا اور تمام برکتوں
سے مالامال کیا اور ہم کو اِس وقت تک سلامتی سے رکھا ہے۔ خاصکر

اُن لاثانی رحمتوں کا شکر کرتے ہیں جو ہمارے خداوند اور منجی یسوع مسیح
کے وسیلے سے ہم کو بخشی گئی ہیں ✢

اے خداوند ہم تیرا شکر کرتے ہیں اور دُعا کرتے ہیں کہ تیری رحمتوں
کا خیال ہمارے اندر زندہ ایمان سچی محبّت گناہ سے نفرت اور تیرے
احکام کی مستعد فرمانبرداری پیدا کر دے۔ تیرے بیٹے ہمارے
خداوند یسوع مسیح کے ثواب اور سفارش کی بدولت۔ آمین ✢

اے خداوند آج کی رات تُو نے ہمیں نیند کے ذریعہ سے
تازگی بخشی ہے۔ آج کے دن بھی ہمیں پاکیزگی اور سلامتی اور بیگناہی
پر قائم رکھ۔ ہماری روحوں کو اپنی پاک روح کی مدد عنایت کر اور ہمارے
جسموں کو اپنی مقدس پناہ میں رکھ۔ سب دشمنوں سے ہمیں چھڑا
اور ہمیں ایسے کام کرنے سکھا جو تجھے پسند ہیں۔ ہمارے خداوند یسوع
مسیح کے وسیلے سے آمین ✢



اے سب آدمیوں کے خالق اور منجی ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ
اُن سب پر رحم کر جن کو تُو نے پیدا کیا اور جن کی نجات کا انتظام تُو نے کیا ہے اُن
کی خاص خاص ضروریات کے موافق اُن پر فضل کر اور مدد فرما۔ اِس
خاندان کے غیر حاضر ممبروں کو ہمارے تمام رشتہ داروں محسنوں اور
دوستوں سمیت برکت دے۔ اور اُن کو بھی جنہوں نے ہم سے دُعا کی
درخواست کی ہے یا جن کو ہمیں خاصکر دُعا میں یاد کرنا چاہیئے۔ اور
اے خدا ہمارے ساتھ اپنے بیٹے ہمارے خداوند یسوع مسیح کے
کُل روحانی بدن کو کرم سے یاد فرما۔ تاکہ ہم جو زندہ ہیں اپنے دَور کو
خوشی کے ساتھ ختم کریں۔ اور آخرکار اُن سب کے ساتھ جو خداوند
میں مر گئے ہیں اُمید میں آرام کریں اور جلال میں جی اُٹھیں
یہ اپنے عزیز بیٹے ہمارے خداوند یسوع مسیح کی خاطر عنایت
کر۔ آمین ✢

[…]مہربان خداوند آج کے دِن ہمارے ساتھ رہ۔ تاکہ
[…]بھی نہ بھولیں ہمیں اِس لائق کر کہ ہم اپنے حواس کو بس
[…]یں اور اپنے دلوں کی نگہبانی کریں اپنی جسمانی خواہشوں
[…]ے رکھیں اور یوں اپنی بُری طبیعت پر غلبہ حاصل
[…]رے خداوند یسوع مسیح کے وسیلہ سے۔ آمین +

[…]ے خداوند یسوع مسیح کا فضل اور خدا کی محبت اور روح القدس
[…]سب کے ساتھ ہمیشہ رہے۔ آمین +

## ہفتے کی شام

[…]ٹھ جائیں اور خاندان کا بزرگ پاک کلام میں سے کچھ پڑھے +
[…]سب گھٹنے ٹیکیں اور وہ کہے +



ہم دعا مانگیں

(گناہوں کا اقرار جسے سب مل کر کہیں)

اے قادرِ مطلق باپ آسمان اور زمین کے مالک ہم اقرار کرتے ہیں کہ ہم نے اپنے ہی قصور کے سبب خیال اور قول اور فعل سے تیرے گناہ کئے ہیں ۔ اے خداوند ہم پر رحم کر۔ اپنی بڑی شفقت سے ہم پر رحم کر۔ اپنی رحمتوں کی کثرت کے طفیل ہمارے گناہ مٹا دے ۔ ہماری بدی کو خوب دھو ڈال ۔ اور گناہوں سے ہمیں پاک کر یسوع مسیح کے وسیلے سے ۔ آمین +

اے ہمارے باپ وغیرہ +

ای خداوند اُن بخششوں اور نعمتوں کی عوض میں جو تو نے ہم نالائقوں کو دی ہیں ہم تجھے کیا ادا کریں۔ ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ اپنی کریمانہ حفاظت اور اس زندگی کی تمام بخششوں کے لئے ہماری شکرگذاری قبول کر۔ مگر اس سے بھی زیادہ تیرا شکر کیا جاتا ہی کہ تو نے اپنے بیٹے کی معرفت ہم کو نجات بخشی ہی۔ اور روح کے وسیلے سے ہم کو پاک کرتا ہی +

پس ای آسمانی باپ ہم تیری حمد و ثنا کرتے ہیں اور التجا بھی کرتے ہیں کہ چونکہ تو ہمیں بُلا کر اس نجات کی حالت میں لے آیا ہی اسی میں ہمیں قائم رکھ۔ ہماری خطاؤں کو بخش دے اور ہمیں ابدی زندگی میں پہنچا تاکہ تیرے نام کی تمجید و تعظیم ہو ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

اس موقعہ پر اُن خاص کالکٹوں اور دعاؤں میں سے جو



صفحہ ۷۷ تا ۸۰ پر درج ہیں ایک یا زیادہ دعائیں حسب ضرورت شامل کی جاسکتی ہیں +

ای قادر مطلق خدا دنیا کو خلق کرنے کے بعد تو نے آرام کیا اور اپنے بندوں کے آرام کے لئے ایک دن کو مقدّس کیا ایسا کر کہ تمام دنیوی فکروں اور غموں کو چھوڑ کر ہم کل کے روز لائق طور پر تیرے گھر کی عبادت میں شامل ہو سکیں۔ اور ایسا بھی کر کہ ہم مسیح کے فضل اور شرع کے تابع ہو کر اس لائق بنیں کہ تیرے دائمی خوف اور محبّت کے ساتھ عمر بسر کر کے ہر ایک دن کو پاک رکھیں تجھ سے اطمینان حاصل کر کے اپنی روح میں ایک دائمی سبت کو مانتے رہیں۔ اپنے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

ای قادر مطلق خداوند خدا ہم تیری منّت کرتے ہیں۔ کہ اپنی پاک کلیسیا پر جو کل دُنیا میں پھیلی ہوئی ہی خصوصاً کل کے دن کی عبادت کے

وقت کرم کی نگاہ رکھ۔ کلیسیا کے سردار چرواہوں خصوصاً اِس علاقے
کے بشپ کو ایسی روحانی طاقت عنایت کر کہ وہ تیرے لوگوں کی ترقی
کے لئے کلام اور کام دونوں سے محنت کر سکیں۔ تیرے بندوں خادمان
دین کے لئے ہم دُعا کرتے ہیں، خاصکر اُس کے لئے جو اِس مقام پر خدمت
کرتا ہے کہ اُن کو دانائی بخش اور روح القدس سے بھر دے تاکہ وہ
ایمانداری اور بے عیبی کے ساتھ تیرے لوگوں کے درمیان اپنے مقدس
فرائض بجا لائیں۔ اور اے خداوند بادشاہ معظم قیصر ہند اور اُن سب کے لئے
بھی جو اُس کے ماتحت حکومت کرتے ہیں ہم برکت کی دُعا مانگتے ہیں۔
ہم اپنے رشتہ داروں دوستوں اور ہمسایوں اور محسنوں کو تیرے ہاتھوں
میں سونپتے ہیں۔ اور اُن سب کو بھی جو بیمار مفلس یا مصیبت زدہ
ہیں۔ اور اُن سب کو بھی جو آزمائش میں پڑے ہوئے یا گناہ میں مبتلا
ہیں۔ اور اُن سب کو بھی جو مرنے کو ہیں۔ آخر میں ہم تجھ سے یہ رحمت
چاہتے ہیں کہ تو ہمیں گناہوں کی طرف سے پھیر دے۔ ہماری عرض ہے



کہ ہم تجھ سے رحم پاویں اور ہماری تمام حاجتوں کو رفع کر یہ
اپنے عزیز بیٹے ہمارے اکیلے منجی یسوع مسیح کے ثواب کی بدولت
عنایت کر +

اے مہربان خداوند آج کی رات اور ہر وقت ہمارے ساتھ رہ۔
ہم تیری مہربانی پر پورا بھروسہ کر کے اور سب آدمیوں سے کامل
محبّت رکھکر لیٹ جائیں۔ اور تیری تمام رحمتوں کا شکر کرنے کے لئے
پھر جاگ اُٹھیں اپنے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

قادر مطلق خداوند ہمیں امن کی رات اور کامل انجام بخشے اور
خدا قادر مطلق باپ بیٹے اور روح القدس کی برکت۔ آج کی رات
اور ہمیشہ ہمارے ساتھ رہے۔ آمین +

# کلیسیا کے خاص موسموں یا موقعوں کے لئے دُعائیں

اِن دُعاؤں میں سے ایک یا زیادہ دُعائیں حسب ضرورت روزمرہ کی شام کی دُعا کے ساتھ مقررہ موقعہ پر استعمال کی جانی چاہئیں +

## ایامِ آمد کے لئے

اے خُدا تمام رحمتوں کے باپ تُو نے دنیا سے ایسی محبت رکھی کہ اپنے اکلوتے بیٹے کو بھیجا کہ ہم آدمیوں کی خاطر اور ہماری نجات کے لئے ہماری ذات اختیار کرے۔ ہمیں یہ عنایت کر کہ جس طرح ہم اُس کی پہلی آمد کے باعث تیرے فضل کی سلطنت میں بُلائے گئے ہیں اُسی طرح ہم مسیح میں ہر وقت قائم رہیں۔ اور جب وہ دوبارہ



آئے تاکہ ہم کو تیرے جلال کی سلطنت میں بُلائے۔ تو ہم تیار اور جاگتے پائے جائیں۔ تیرے بیٹے یسوع مسیح ہمارے خداوند کے نام کی خاطر آمین +

## عیدِ تولد کے لئے

اے ازلی اور ابدی خدا اور قادرِ مطلق باپ تو نے گویا اس وقت اپنے اکلوتے بیٹے کو اِس لئے بھیجا کہ وہ عورت سے پیدا ہو کر ابنِ آدم بنے۔ تاکہ ہم بھی خُدا کے بیٹے بنیں۔ ایسا کر کہ ہم فی الحقیقت تیرے فرزند بن جائیں۔ اور اب اور ہمیشہ تو ہی ہمارا باپ ہو۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

## نوروز کے عرفے یعنی سال کی آخری شام کیلئے

اے قادرِ مطلق اور کمال رحیم باپ تُو ہی ہمیں ایک سال سے دوسرے سال تک زندہ رکھتا ہے۔ گذشتہ سال کی گوناگون اور کثیر نعمتوں کا کمال

عاجزی کے ساتھ دل وجان سے شکر کرتے ہیں۔ تیرے ہی لُطف
وکرم سے ہماری زندگی بحال رہی اور تونے ہمارے سروں پر برکت کا
تاج رکھا۔ ہماری ایسی مدد کر کہ گذشتہ زمانے کی نعمتوں کے زیادہ
شکرگزار رہیں اور آئندہ زمانے کے حالات کے بارے میں تجھ پر زیادہ
بھروسہ رکھیں۔

ای خداوند اس سال میں جو کچھ ہم نے تیری مرضی کے خلاف
کیا ہی اُسے معاف کر۔ تیرے بلاوے کے وقت ہماری بے پروائی
اور تیری نعمتوں کی بد استعمالی معاف فرما۔ ای خداوند ہمیں مہلت
دے تاکہ جو نیک کام تُو نے ہمارے کرنے کے لئے تیار کئے ہیں ہم
اُن میں مشغول رہیں اور ایسا کر کہ جب اس چھوٹی سی زندگی کے سال
تمام ہوں اور وہ رات آئے جس میں کوئی شخص کام نہیں کر سکتا۔
تو ہم تیری پاک محبت دل میں رکھ کر سو جائیں اور پاک امید میں آرام
کریں اور آخرکار اپنے سب عزیزوں کے ساتھ مبارک قیامت کی



خوشی میں داخل ہوں۔ اپنے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے آمین۔

## نوروز کے لئے

ای کمال رحیم خدا ہم تیرا شکر کرتے ہیں کہ تُو نے ہمیں ایک اور
سال کے شروع تک پہنچایا ہی۔ زندگی کے جاری رہنے اُن تمام رحمتوں
کے لئے جن سے روز ہماری حاجتیں رفع اور ہمارے دل خوش ہوتے
ہیں تیرا شکر ہی۔ ہم نے جو بار بار تیری رحمتوں کو بُری طرح استعمال کیا۔
وقت کو ضائع کیا اور طرح طرح کے گناہ کئے وہ سب معاف فرما۔ ہم پر
فضل کر ایسا کہ اس نئے سال کے شروع میں تیری خدمت کا نیا شوق
ہمارے دلوں میں پیدا ہو۔ اور تیری پاک مرضی کے پُورا کرنے کا اور
بھی مصمم ارادہ کریں اور ایسا بھی کر کہ ہم اپنی زندگی کی کوتاہی اور ناپائیداری
کا خیال کر کے اُس بڑی تبدیلی کے لئے تیار رہیں جو ضرور آنیوالی ہی
تاکہ موت ہمیں ناگہاں نہ پکڑے اور ہم خواہ جئیں خواہ مریں تیرے ہی

بنے رہیں اپنے خداوند یسوع مسیح کی شفاعت کی بدولت۔ آمین +

## ایّام روزہ کے لئے یا دیگر خاص عبادتوں کیواسطے

ای خدا ہمارے آسمانی باپ تیرے عزیز بیٹے کے واسطے ہم عاجزانہ دعا کرتے ہیں کہ ان تمام کوششوں پر کثرت سے برکت نازل کر جو اسوقت کی جاتی ہیں تاکہ ہمارے دِل میں بے ریا توبہ پیدا ہو اور زندہ ایمان ترقی کرے۔ کلیسیا کے خادموں کو اپنی پاک روح کا دو چند حصّہ عنایت کر خصوصاً اُس کو (یا اُن کو) جو اب تیرا کلام سُنانے کے لئے ہمارے پاس آیا (یا آئے) ہیں۔ ہمارے دلوں کو تیار کر تاکہ تیرے کلام کا بیج قبول کریں۔ اور ایسا کر کہ وہ گہری جڑ پکڑ کر تیرے جلال کے لئے بہت سا پھل لائے۔ ہمارے درمیان جو بے پروا ہیں اُن کو جگا دے۔ مغروروں کو فروتن کر۔ نیم افسردہ دلوں کو گرما دے۔ سخت دلوں کو نرم کر۔ ڈرنے والوں کو ہمت دلا۔ جو شک میں مبتلا ہیں اُن کی مشکلات رفع



کر۔ اور بہت سی روحوں کو زندہ ایمان عطا کر کے اپنے نزدیک کر لے۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

## عیدِ قیامت کے لئے

ای قادرِ مطلق خدا تیرے ابنِ وحید نے اِس وقت موت کی رسیوں کو توڑا کیونکہ ممکن نہ تھا کہ وہ اُس کے قبضے میں رہتا۔ ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ ہمیں گُناہ کی موت سے اُٹھا اور راستبازی کی زندگی میں لے آ تاکہ آخری دن جب وہ جلال میں پھر آئے ہمارے فانی جسم اُسی رُوح کے وسیلے سے زندہ کئے جائیں جس نے مسیح کو زندہ کیا۔ کہ وہ مُردوں میں سے پہلوٹھا ہو کر اب ہمیشہ کے لئے زندہ رہیگا۔ ای رحیم و کریم خداوند اُسی کے نام کے واسطے ہماری سُن۔ آمین +

## فصل خاطر خواہ ہونے کے لئے

اے قادرِ مطلق خدا آسمان اور زمین کے خداوند تجھی میں ہم جیتے
اور چلتے پھرتے اور موجود ہیں۔ تو اپنے سورج کو بدوں اور نیکوں
دونوں پر چمکاتا ہے اور راستبازوں اور ناراستوں دونوں پر مینہہ برساتا
ہے۔ ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ اپنے لوگوں پر خوشنودی سے نظر کر
جو تجھے پکارتے ہیں۔ اور آسمان پر سے ایسی برکت نازل کر کہ بڑی پیداوار
کا موسم نصیب ہو۔ اور ہمارے دل خوراک اور خوشی سے بھر جائیں
اور ہم تیری پاک کلیسیا میں ہمیشہ تیرا شکر کیا کریں اپنے خداوند یسوع
مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

## عید صعود کے لئے

اے خدا! تیری بڑی قدرت سے تیرا اکمال عزیز بیٹا اِس لئے آسمانوں



پر سر بلند کیا گیا تاکہ وہ تیری محبّت رکھنے والوں کے لئے جلال کی
بادشاہت میں ایک جگہ تیار کر دے پس اے کریم خداوند! ہماری دُعا
ہے۔ کہ تو ہماری ایسی ہدایت کر اور ہمیں ایسی تقویت بخش دے کہ ہم زمین پر
اُس پاک نقشِ قدم پر چلتے رہیں اور اس کے بعد تیرے ابدی آرام میں داخل
ہوں۔ تاکہ جہاں وہ ہے وہاں ہم بھی رہیں۔ یہ اُسی خداوند یسوع مسیح
کے ثواب کے سبب سے ہو جس کی تیرے اور روح القدس کے ساتھ
تمام عزّت و تمجید ابد تک ہوتی رہے۔ آمین +

## عید نزول یا پنتیکوست کے لئے

اے خدا تُو نے اِس وقت اپنے شاگردوں پر روح القدس نازل
کیا اور ہمیشہ اُسی روح کو بھیجا کرتا ہے تاکہ تیری صورت ہمارے دلوں میں
بنتی جائے رحم فرما کے ایسا کر کہ اُسکے فضل کی تاثیر سے ہم تمام گُناہ سے
بچے رہیں۔ اور اپنے جسم اور روح دونوں سے جو تیرے ہی ہیں تیرا

جلال ظاہر کریں۔ یہہ تیرے بیٹے ہمارے منجی یسوع مسیح کے ثواب اور شفاعت کے سبب سے ہو جو روح کی یگانگت میں تیرے ساتھ ایک خدا ہو کر ابدالآباد جیتا اور سلطنت کرتا ہی۔ آمین +

## غیر مذہب والوں میں رہنے والے مسیحیوں کے لئے

ای خداوند یسوع مسیح تُونے اپنے رسولوں کے وسیلے سے ہم کو حکم دیا ہی کہ جس بلاوے سے ہم بلائے گئے اُس کے مناسب چلیں۔ اور جیسا انعام جس نے تیری طرف سے پایا ہی۔ ویسے ہی ایک دوسرے کی مدد میں خرچ کریں۔ کرم کر کے اِن سب پر جنہوں نے تیرے نام سے بپتسمہ پایا ہی۔ خاصکر ہم پر جو غیر مذہب والوں کے درمیان رہتے ہیں یہہ فضل کر۔ کہ ہم تیری خوبیاں ظاہر کریں۔ کیونکہ تو ہی نے ہمیں تاریکی سے اپنی عجیب روشنی میں بلایا ہی۔ ہم تیری منت کرتے ہیں۔ ہمیں اپنے ادنیٰ ایماندار لوگوں کو ٹھوکر کھلانے کے گناہ سے۔ اور غیر قوموں میں اپنے



کلام کی بدگوئی کے سبب ہونے سے بچا۔ ہمیں زمین کا نمک اور دنیا کے نُور کی مانند کر۔ تاکہ ہمارے اچھے کام دیکھ کر اور ہمارے پاک چال چلن سے کھینچ کر بہت سے لوگ تیری سچّائی کی طرف پھریں۔ اور تیرے ملاحظہ کے دِن تیرا جلال ظاہر کریں۔ کہ تو ہمارا مُنجی اور ہمارا خُدا ابد تک مبارک ہی آمین +

## غیر مذہب والوں کے لئے شفاعت کی دُعا

ای یسوع تیری کتنی بھیڑیں بے چوپان ہیں۔ اُن کے پاس کوئی نہیں ہی۔ جو اُنہیں اُن کے خطرے سے آگاہ کرے۔ کوئی نہیں جو اُن کو خطرے سے بچائے۔ یا اُنہیں چراگاہ کی طرف لے جائے +

ای خداوند تو اپنی بے حد حکمت اور شفقت سے ہم پر ایسے وسیلے ظاہر کر۔ جن سے تیری انجیل کی منادی موثر طور پر اُن سے کی جائے۔ اور اِن کے دلوں کو تیار کر۔ تاکہ حق کو قبوُل کر کے خرابی کی غلامی سے چھُٹیں۔ اور خُدا کے فرزندوں کے جلال کی آزادی میں

داخل ہوں - اُن کے پاس اپنے خاطر خواہ چرواہے بھیج - جو معرفت
اور ہمدردی اور غیرت سے معمور ہوں - تاکہ آوارہ بھیڑوں کی خستہ حالی
پر ترس کھا کے حق اور ابدی حیات کی راہ کی ہدایت اُن کو کریں -
اپنے قاصدوں اور خادموں کے شمار اور فضائل زیادہ کر - اور
جیسا رحم خداوندا تجھ میں ہو ویسا ہی تو سب مسیحیوں کے دلوں میں
پیدا کر تاکہ جو لوگ تجھ سے اور تیری اِس موت کے ثواب سے ناواقف
ہیں جس سے ہم کو خلاصی ملی اُن پر ترس کھائیں - اور اس کام میں جو
تیری جناب الٰہی کے حضور ایسا مقبول ہو بخوبی مدد دیں - اور یہہ
عنایت کر کہ تیرا روح القدس انجیل کی منادی کے وسیلے سے نجات یافتوں
کو روز بروز کلیسیا میں داخل کیا کرے - اے رب اور روحوں کے محب
یہہ تیرے ہی ثواب اور سفارش کے سبب ہو - آمین +



## خاندانی تکالیف دور ہونے کے لئے

اے رحیم خدا اور آسمانی باپ تو نے اپنے پاک کلام میں ہمیں سکھایا ہے
کہ بنی آدم کے دُکھ میں تیری خوشنودی نہیں - بلکہ اُن کے فائدے
کے لئے تو اُنہیں تنبیہہ کرتا ہے - ہم تیری منّت کرتے ہیں کہ اس وقت
اپنے خادم پر رحم کی نظر کر - اے خداوند ترس کھا کے ہمیں یاد فرما اپنی پدرانہ
تنبیہہ کو ہمارے حق میں پاکیزگی کا باعث بنا دُکھ کے وقت ہماری
روحوں کو صبر عنایت کر کہ تیری پاک مرضی کے تابع ہو جائیں - اپنی
مہربانی کا یقین دلا کر ہمیں تسلی بخش اپنے چہرہ کا نُور ہم پر چمکا کے ہمیں
سلامتی عنایت کر ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے - آمین +

# اِستحکام کے موقع پر

(عبادت سے پہلے)

ای قادرِ مطلق اور ابدی خدا تیری کلیسیا کے بشپ پاک رسولوں کے نمونے کے موافق تیرے بچّوں پر مناسب وقت اپنے ہاتھ رکھ کے برکت کی دعا دیتے ہیں۔ ہم عاجزی سے عرض کرتے ہیں کہ اِن سب پر جو اسوقت مستحکم ہونیوالے ہیں (خصوصاً . . . . پر) اپنا فضل کرتا کہ نئی پیدائش کا پھل اُنکے اچھے اقرار سے ظاہر ہو۔ اور تیری روح سے اندرونی طاقت پاکر اپنے وعدوں کو پورا کریں۔ اور مسیحی زندگی کی کاملیت کی طرف برابر بڑھتے جائیں۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

(عبادت کے بعد)

ای خدا آسمانی باپ ہم دِل سے تیرا شکر کرتے ہیں۔ کہ تو نے اپنے



خادموں کے دل میں یہہ خواہش ڈالی کہ تیرے پدرانہ ہاتھ کی برکت استحکام کی مقدس رسم کے ذریعہ سے طلب کریں۔ ہم عاجزی سے تیری منّت کرتے ہیں کہ وہ سب جنہوں نے اب تیرے فضل کا استحکام حاصل کیا ہی تیری پاک مذبح کی نعمتوں کے لائق مہمان بنے رہیں اور ہر ایک اچھے کام میں پھلدار ہوکر اور تیری سچّائی کے علم میں ترقی کرکے اِس لائق ہو جائیں کہ اِن مقدسوں کی نُورانی میراث میں شریک ہوں۔ ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

# بیماری کے موقع پر

(۱)

ای آسمانی باپ تیری حکمت پر یہہ روشن ہی کہ ہماری بہتری کس بات میں ہی اور تو ہمارے فائدے کے لیئے بیماری بھی بھیجتا ہی۔ تاکہ

ہم آزمائے جا کر فروتن بنیں۔ ہم اقرار کرتے ہیں کہ تو نے اپنی پدرانہ شفقت
سے اپنے بندے کو جس کے لئے ہم اس وقت عرض کر رہے ہیں جسمانی
سخت بیماری میں مبتلا کیا ہے۔ اے خداوند اس ضرورت کے وقت
اِسے یاد فرما۔ تمام بے صبری اور ضدوں کو اس سے دُور کر دے
اُس کی روح کو پاکیزہ اور عابدانہ خیالوں سے بھر دے۔ اُسے ایسا
توکل عنایت کر کہ تیری مبارک رضا پر بالکل راضی ہو جائے اور اگر
تیری مرضی ہو تو جو وسائل اُس کی صحت کے لئے عمل میں آئے
ہیں اُنہیں موثر کر۔ تاکہ دوبارہ صحت پا کر تیری مہربانی و شفقت معلوم کرے
اور تیرے لئے زندگی بسر کر کے تیری نعمتوں کے سبب سے تیری حمد
و ثنا کیا کرے ہمارے خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

(۲)

اے خداوند ہم تیری مِنّت کرتے ہیں کہ اپنے اس بندے .... پر رحم



کی نظر کر جو بیماری میں مبتلا ہے۔ اور فضل سے اُسکی مدد کر۔ اُسکی تکلیفوں کے
بستر پر اپنے کرم کا ہاتھ رکھ کیونکہ تُو ہی آرام دینے والا ہے +
اُن سب کی مدد کر جو اُس کی خدمت میں مصروف ہیں اور تمام
کوششوں میں اُنکی ہدایت کر۔ ہم جاہل اور نادان ہیں اپنے رحم سے اُسکو
وہ عنایت کر جو ہمارے مانگنے سے بھی زیادہ ہے۔ ہمارے خداوند یسوع
مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

## موت کے واقع ہونے پر

(۱)

اے خداوند اپنے کرم و فضل سے ایسا کر کہ ہم جو تیرے بندہ کے رخصت
ہو جانے کے سبب غم کرتے ہیں ہمیشہ یاد رکھیں کہ ہمیں بھی اُسکے پیچھے جانا ہے
ہم پر فضل کر کہ نیک زندگی بسر کر کے ہم آخری گھڑی کے لئے تیار رہیں۔ اور

موت ہمیں دفعتہً نہ پکڑ لے۔ بلکہ ہم اِس طرح جاگتے رہیں کہ جب تو ہمیں بلائے ہم دولہا کے ساتھ ابدی جلال میں داخل ہوں۔ ہمارے اُسی خداوند یسوع مسیح کے وسیلے سے۔ آمین +

(۲)

ای قادر مطلق خداوند اسب آدمیوں کے اعلیٰ منصف! ہمیں اُس حساب کے لئے تیار کر دے۔ جو ہم کو عدالت کے دن دینا پڑیگا۔ تاکہ جب ہماری جوابدہی کی نوبت آئے۔ تو ہم خوشی اور سُرخروئی کے ساتھ تیرے سامنے کھڑے ہو سکیں۔ اور آخرکار اُس آرام اور امن کے مکان میں داخل ہوں۔ جس میں ہماری آنکھوں کے سب آنسو پونچھے جائینگے اور تمام غم اور تکلیف نیست ہو جائیگی۔ یہ ہمارے مبارک منجی اور فدیہ دینے والے یسوع مسیح کی خاطر عنایت کر +

---

# فہرست کتب

## روحانی زندگی

- عین الحیات ۴ر
- چند وعظ۔ از پادری رائیٹ صاحب مرحوم ۳ر مجلد ۸ر
- یادِ محبوب صبح و شام کیلئے ۴ر سٹف ۶ر مجلد ۸ر
- مسیح کی پیروی ٹامس اے کمپس صاحب ۶ر مجلد ۸ر
- مکتب مسیح میں دعا کی تعلیم از اینڈریو مرے صاحب ۶ر سٹف ۸ر مجلد ۱۲ر
- طریق تسلیم ۶ر سٹف ۸ر مجلد ۱۲ر
- مسیح کا نمونہ از ڈاکٹر سٹاکر صاحب ۸ر مجلد ۱۲ر
- جنگ مقدس ۱۲ر مجلد ایک روپیہ
- مسیحی کا سفر حصہ اول ۶ر
- مکمل ۱۲ر
- آئینہ دل با تصویر ۲ر با تصویر رنگین ۴ر

## تواریخ و سوانح عمری

- تحفۃ النسا۔ مسیحی خاتونوں کا تذکرہ ۶ر
- بشپ فرنچ صاحب کا تذکرہ ۳ر
- قواعد چوپانی۔ گریگورے صاحب ۶ر
- نورِ مسیحی یعنی خداوند یسوع مسیح کا مختصر حال ۶ پائی
- مسیحی کلیسیا کی مختصر تاریخ ۱ر
- مسیحی کلیسیا کی تاریخ ۱۵۴۸ عیسوی تک ۴ر مجلد ۸ر

## دینی کتب

- اپنے دل کو جانچنے کیلئے دس حکموں کی بابت سوال ۳ پائی
- عشاء ربانی کا بیان مصنفہ ڈاکٹر ہور صاحب ۶ پائی
- بارہ نصیحتیں نو مستقیم شدہ اشخاص کے لئے ۱ پائی
- ایک سہ سالہ کورس بیبل کے مطالعہ کیلئے ۶ پائی
- ہدایت الاستقامت ۱ر
- استحکام مصنفہ کینن ہور صاحب ۳ پائی

اِس کے علاوہ مسیحی مذہب کی دوسری کتابیں بیبل اور بیبل کے صحیفے یورپ اور ایشیا کی مختلف زبانوں میں بھی مل سکتی ہیں۔ فہرست کتب مفت بجمیل ڈاک۔ درخواستیں اِس پتہ پر آنی چاہیئیں

اسسٹنٹ سکرٹری
پنجاب ریلیجس بک سوسائٹی
انار کلی ۔ لاہور

امریکن مشن پریس لودیانہ۔ ایم۔ وائلی مینیجر